حب عنبر کے نام سے فروخت ہو رہی ہیں۔

**اجزاو ترکیب** مازو نیم سوختہ، سہاگہ بریاں، لچلہ مدبر ہر ایک ایک تولہ مصطگی رومی ۲ تولہ، مروارید ناسفتہ، عنبر اشہب ہر ایک ۲ ماشہ، عرق گلاب میں صلایہ کر کے نخودی گولیاں تیار کر لیں۔

**مقدار خوراک۔** دو دو گولیاں صبح و شام پانی سے کھلائیں۔

**منافع۔** سیلان الرحم کی خاص دواء ہے۔

## حبّ مُدر

یہ بھی ہندوستانی دواخانہ دہلی کی خاص دواء ہے

**اجزاو ترکیب** صبر زرد، ہیراکسیس سفیدی مائل، زعفران ہر ایک ۲ تولہ پانی میں پیس کر جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنا لیں۔

**مقدار خوراک** ایام کے دنوں میں ایک ایک گولی دن میں تین مرتبہ عرق بادیان نیم گرم ۲۰ تولہ، شربت بزوری ۲ تولہ یا آب سادہ سے کھلائیں۔ تین روز سے ۵ روز تک کھلائی جاتی ہیں۔

**منافع** حیض کی کمی، تنگی اور بندش میں نہایت مفید ہیں اور اس کے جملہ عوارض مثلاً قبض، گرانی معدہ، اعضاء شکنی وغیرہ کو رفع کر کے جسم کو کھول دیتی ہیں۔

## سہاگ سونٹھ

ویدک اور یونانی دوا خانوں میں بکثرت تیار ہوتی ہے اسے معجون زنجبیل بھی کہتے ہیں۔ مفید چیز ہے۔

حب عنبر کے نام سے فروخت ہو رہی ہیں۔

**اجزا و ترکیب** مصطگی رومی ۲ تولہ، مروارید ناسفتہ، عنبر اشہب مازو نیم سوختہ، سہاگہ بریاں، لچلہ مدبر ہر ایک ایک تولہ ہر ایک ۲ ماشہ۔ عرق گلاب میں صلایہ کر کے نخودی گولیاں تیار کریں۔

**مقدار خوراک۔** دو دو گولیاں صبح و شام پانی سے کھلائیں۔

**منافع۔** سیلان الرحم کی خاص دوا ہے۔

## حب مُدر

یہ بھی ہندوستانی دواخانہ دہلی کی خاص دوا ہے

**اجزا و ترکیب** صبر زرد، ہیرا کسیس سفیدی مائل، زعفران ہر ایک ۲ تولہ پانی میں پیس کر جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنالیں۔

**مقدار خوراک** ایام کے دنوں میں ایک ایک گولی دن میں تین مرتبہ عرق بادیان نیم گرم ۲۰ تولہ، شربت بزوری ۲ تولہ یا آب سادہ سے کھلائیں۔ تین روز سے ۵ روز تک کھلائی جاتی ہیں۔

**منافع** حیض کی کمی، تنگی اور بندش میں نہایت مفید ہیں اور اس کے جملہ عوارض مثلاً قبض، گرانی معدہ، اعضاء شکنی وغیرہ کو رفع کر کے جسم کو کھول دیتی ہیں۔

## سہاگ سونٹھ

ویدک اور یونانی دواخانوں میں بکثرت تیار ہوتی ہے اسے معجون زنجبیل بھی کہتے ہیں۔ مفید چیز ہے۔

**اجزاو ترکیب**۔ آدھ پاؤ سونٹھ کو باریک پیس کر تین پاؤ دودھ میں ملاکر نرم آگ پر پکائیں، جب کھویہ بن جائے تو آدھ پاؤ روغن زرد میں بھون لیں۔ نشاستہ بریاں، مغز تخم خرپزہ، مغز چرونجی ہر ایک ۲ تولہ، ہرد سنگھاڑا، ستاور، موچرس، صمغ عربی، اسگند ناگوری، موصلی سفید الائچی کلاں ہر ایک ایک تولہ، چندن سفید، گل دھاوا، تج قلمی، پترج ہر ایک ۹ ماشہ، بالچھڑ، موتھا، گوکھرو، فلفل، گوند چنیا دار فلفل مغز تخم کونچ ہر ایک ۶ ماشہ، سبکو باریک پیس لیں اور ایک سیر شکر سفید کا قوام کر کے سب دوائیں اس میں ملاکر معجون تیار کریں۔

**مقدار خوراک** ایک ایک تولہ صبح و شام منیر گاؤ پاؤ سیر سے کھلاتے رہیں۔

**منافع** جریان رحم، درد رحم، ضعف بعد الولادت۔ حمی نفاسیہ حیض کی تنگی اور بے قاعدگی وغیرہ میں نہایت مفید ہے۔

## سٹیلوپین

ونڈلیرز لیبارٹری اینڈ کیمیکل ورکس شکاگو کی مشہور عالم دوا ہے جو دو دو اونس کی شیشیوں میں بند ہوتی ہے ایک شیشی قریباً ڈیڑھ روپیہ کو ملتی ہے۔

**اجزاو ترکیب** فیریٹ کوئینی سائٹراس، فیریٹ ایلومنیا سٹریٹ ہر ایک ایک اونس، ٹنکچر آف سٹیل دو اونس، لائیکر ایلومنیا ایسی ٹیٹس نصف اونس، ٹنکچر جنشن کمپونڈ، ٹنکچر کارڈی مم، ٹنکچر بیلاڈونا، ٹنکچر نکسوامیکا، ٹنکچر آف مرہ ہر ایک ۶ ڈرام لیکر ہیڈ، الیکسٹریکٹ آف

ایسے سائی ۴ اونس، گلیسرین نصف پونڈ سب کو خوب حل کر لیں۔

**مقدار خوراک** ایک ایک ڈرام دن میں تین مرتبہ ایک اونس پانی میں ملا کر پلا دیا کریں۔ زمانہ ابہام میں دن میں چار دفعہ بھی پلا سکتے ہیں۔ حمل کے دنوں میں استعمال نہ کرائیں کیونکہ اسقاط کا اندیشہ ہے۔

**منافع۔** اکثر امراض خصوصاً بے قاعدگی، تنگی، کمی، بندش، درد میں نہایت مفید ہے۔ خصیۃ الرحم، رحم اور عنق الرحم کے ورم کو تحلیل کرتی ہے۔ جنون زچہ اور وہم و وسواس، بدہضمی، کمی خون، ضعف جگر وغیرہ میں بھی نفع بخش ہے۔

---



(اکیڈمک پریس لاہور)